(۲۰) چینا چُن چُن جھولی پاوے بیٹھا ہیرے طرف تکاوے
جو کُجھ لکھیا لیکھ سو پاوے رو رو لڑ دے نین سیاہی

میرے کیوں چر لایا ماہی

(۲۱) ایہہ گل سہتی نند پچھاتی دوہاں دی ویدن اکو جاتی
اوہ بھی آہی سی مدھ ماتی اوتھے دھواں ستھر پاہی

میرے کیوں چر لایا ماہی

(۲۲) بلھا سہتی پھند مچایا ہیر سلیٹی نانگ لڑوایا
جوگی منتر جھاڑن آیا دوہاں دی آس مراد پچائی

میرے کیوں چر لایا ماہی
نی میں اس توں گھول گھمائی

**مشکل الفاظ ومعانی:** چر: دیر۔ جریا: برداشت کیا۔ ٹمک: لکڑی کا بڑا صندوق۔ بغچے: چھوٹا ڈبہ۔ مُٹھی: موہ لی گئی۔ لوکائی: لوگ۔ ترت: جلدی۔ چھٹکن: نجات، چھٹکارا۔ کوڑا: جھوٹا۔ بیرا بیرا: ٹکڑے ٹکڑے۔

**ترجمہ:**

(۱) میرے محبوب نے کیوں اتنی دیر لگادی ہے؟
اری! میں اس پر قربان
دردِ فراق نے بہت کچھ کیا ہے یہ دکھ میری برداشت سے باہر ہے۔ میرے سر پر بھاری بوجھ ڈال دیا گیا لیکن اس بوجھ کے بغیر بھی گزارا نہیں۔
میرے محبوب نے کیوں اتنی دیر لگادی ہے؟

(۲) گھر میں جاگتی ہوئی میں لٹ گئی۔ کبھی میں اتنی بے چین نہ تھی۔ جس کی تھی اسی نے مجھے مار ڈالا۔ یہ اس کی بے پروائی نے کیا کر دیا؟
میرے محبوب نے کیوں اتنی دیر لگادی؟

(۳) اے بلھے شاہ! میں محبوب پر قربان ہوتی ہوں اور لاکھ لاکھ مرتبہ تصدق ہوتی ہوں۔ محبوب کی صورت بڑی پیاری ہے میں اس کے قربان جاؤں۔
میرے محبوب نے کیوں اتنی دیر لگادی ہے؟